# اندرجال

ہر پریشانی کا حل اس کتاب میں موجود ہے



Scanned by CamScanner

# اِندرجال

## یعنی

## شعبدے بازی

## اپنے ہاتھ کی صفائی اور جادو کے کرشمے

### .بچھو پیدا ہوں

گوبر اور دہی ملا کر ایک جگہ رکھنے سے اس کے اندر زہریلے بچھو پیدا ہوں اور

### .بوتل میں آگ جلے

اگر کسی شراب کی بوتل میں فاسفورس کی ایک ڈلی ڈال دی جائے تو فاسفورس جلنے لگے گی۔ اندھیرے میں رکھ دینے سے بوتل میں آگ جلتی ہوئی دکھائی پڑے گی۔

Scanned by CamScanner

## انڈہ ناچے

مرغی کے انڈے میں ایک باریک سراخ کریں اور پھر اس کو گوند اور ملتانی سے بند کر دیں۔ اگر انڈے کو فوارے میں سے نکلتی ہوئی ہوا کی دھاروں کے اوپر چھوڑا جائے تو انڈہ اِدھر سے اُدھر ناچنے لگے گا۔ مگر نیچے نہ گرے۔

## انڈہ پانی میں نہ گلیں

بتاشوں کو موم کے تیل میں جبکہ وہ گرم ہو ڈبو کر اپنے پاس رکھ لو۔ اگر ان کو پانی میں ڈالیں گے تو ہرگز نہ گلیں گے۔

## بوتل میں انڈہ

انگور کے پرانے تیز سرکہ میں مرغی کا انڈہ ڈال دو۔ آٹھ دس روز تک پڑا رہنے دو۔ اتنے عرصے میں انڈے کی سختی جاتی رہے گی۔ اس انڈے کو دبا کر آہستہ سے بوتل میں اتار دو اور پھر اس کے اندر پانی بھر دو۔ انڈا پانی میں پھول جائے گا اور پہلے جیسی شکل میں آجائے گا۔

## چوہے بھگانے کا منتر

گھاسا کا پانی چوہے پر ابالنے ڈال دو تو گھر کے سارے چوہے بھاگ جاویں گے۔
چوہے کو نیلا کر کے چھوڑ دو تو اس کی وجہ سے بھی چھوہے گھر چھوڑ کر بھاگ جاوینگے۔
اونٹ کے دائیں بالوں کی دھونی دینے سے سب چوہے گھر سے بھاگ جاویں گے۔
سمندر کھار کی گولیاں بنا کر چوہے کے بلوں میں ڈالنے سے سارے چوہے بھاگ جاوینگے۔

## پانی میں پتھر تیرے

بیر کی گٹھلی، آم کی گٹھلی، لومڑی اور خرگوش کا فضلہ کا لیپ تیار کر کے پتھر پر لیپ کرو اور سکھا لو اور پانی میں ڈال دو تو پتھر نہیں ڈوبے گا۔ لیکن یہ عمل ہمیشہ اتوار کے دن کرنا چاہیئے۔

Scanned by CamScanner

## آم پیدا کرنا

آم کی شدھ گٹھلی کو تھوہر کے دودھ یا دُودھی کے دودھ میں بھگو کر سکھالو۔ ایسا عمل ۲۱ مرتبہ کرو مگر سائے میں سکھائیں۔ اس گٹھلی کو مٹی میں دبا کر پانی کے چھینٹے مارے اور کپڑے سے ڈھک دیں۔ تھوڑی دیر میں آم کی گٹھلی پھوٹ نکلے گی۔

## پانی جمانا

ا۔ ایک گھڑے میں گرم پانی بھر کر اس میں نمک اور مرچ ڈالو۔ تھوڑی دیر میں پانی جم کر برف ہو جائے گا۔ (۲) لہسوڑے کی گٹھلی کو باریک پیس کر گھڑے کے پانی میں ڈالنے سے پانی جم جائے گا۔ (۳) تالمکھانہ پیس کر دودھ میں ڈالنے سے دودھ جم جائے گا۔ اور کچھ دیر بعد پانی بھی جم جائے گا۔

## شیشہ چبانا

شیشے کے ٹکڑے کو آگ میں تپا کر ادرک کے عرق میں بجھالو ایسا عمل سات مرتبہ کرو اور آخر میں ادرک کے عرق میں چھوڑ دو۔ جب شیشہ سوکھ جائے تو دانتوں سے چبالو۔ دانتوں کو کوئی نقصان نہ ہوگا۔ مگر اس کا عرق اندر نہ جانا چاہیے

## انڈہ ترپے

انڈے کو خالی کر لو اور اس میں پارہ بھر دو سوراخ کو کھریا مٹی اور گوند سے بند کر دیں اور بھوبھل پر رکھنے پر انڈہ تڑپ تڑپ کرناچے۔

## پیڑ پر سے آگ برسے

پیپل کے درخت کی لکڑی کے کوئلہ کو پیس کر ایک پوٹلی باندھ کر پیڑ سے لٹکا دو نیچے سوراخ کر کے آگ لگا دو تو پیڑ میں آگ کی چنگاریاں برستی ہوئی نظر آئیں گی۔

Scanned by CamScanner

# خود بخود آگ جلے

۱۔ بغیر بجھا چونا اور فاسفورس ملا کر ایک بوتل میں بھر دو یا کپڑے میں باندھ دو پانی پڑتے ہی خود بخود آگ جلے گی۔ (۲) اونٹ کی مینگن جلا کر شہد میں بجھا کر خشک کر لو۔ توڑ کر ہوا میں رکھ دو تو آگ جلے۔

# سر پر آگ جلانا

آٹے کی ٹکیاں بنا کر خشک کر لیں اور اس کو کاجل سے رنگ لو۔ کسی ایسے آدمی کے سر جس کے بال کافی لمبے ہوں ٹکیاں رکھ دو اور ٹوپی پہنا دو۔ تماشے کے وقت ٹوپی اتار کر ایک چھوٹا چولہا یا انگیٹھی اس کے سر پر رکھ دو اور اس میں کوئلہ کی آگ رکھ دو۔ سر پر جلتی ہوئی آگ دیکھ کر سب حیرت کریں گے۔

# منہ میں آگ رکھنا

عقرقرحا اور نوشادر برابر لے کر خوب چبا کر کُلّا کر لو۔ ایک دھکتا ہوا کوئلہ ہونٹوں سے بچا کر دانتوں سے پکڑ لو زبان تک پر بھی رکھ لو تھوڑی دیر تک آگ کا اثر نہ ہوگا۔

# ہاتھ پر آگ کا رکھنا

نوشادر، پارا اور گھرت کماری کا گودا ملا کر ہاتھ پر خوب لیپ کر لو۔ ہاتھ سوکھ جائے تو آگ کو ہاتھ پر رکھ لو۔ ہاتھ نہ جلے۔

# آگ پر چلنا

۱۔ اوپر کا لیپ اگر پاؤں کے تلووں پر لگا کر خشک کر لیا جائے اور جلتے ہوئے کوئلوں پر چلا جائے تو بھی پاؤں پر آگ کا کوئی اثر نہ ہوگا مگر زیادہ دیر آگ پر نہیں رک سکتے۔ (۲) کیلے کا رس اور مینڈھک کی چربی کو پکا کر اس کو اپنے تلووں پر لیپ کریں خشک ہونے پر جلتے ہوئے کوئلوں پر چلیں تو آگ کا کوئی اثر نہ ہو۔

Scanned by CamScanner

# رومال میں آگ لگانا

عرق کپور میں کسی رومال کو تر کر کے سات مرتبہ خشک کریں۔ تماشائیوں کے سامنے اس میں آگ لگا کر پھینک دو۔ جب تک اس میں عرق کپور رہے گا جلتا رہے گا۔ اس کے بعد اس کو بجھا دو۔ رومال نہ جلے گا۔ نہ کوئی نشان پڑے گا۔

۲۔ گھرمت کماری کے رس میں رومال کو سات بار تر کرو اور سائے میں خشک کرو پھر اس کو آگ لگا دو۔ رومال نہ جلے گا۔

۳۔ شراب یا اسپرٹ میں رومال تر کر کے خشک کر لو رومال کو جلانے پر مصالحہ جل جائے گا مگر رومال پر بالکل آنچ نہ آئے گی۔

۴۔ انڈے کی سفیدی اور پھٹکری کو ملا کر رومال کو تر کر لو اور پھر نمک کے پانی سے اس کو دھو ڈالو خشک کر کے اس کو آگ لگانے پر رومال نہ جلے گا۔

# جادو کا چراغ بنانا

سمندر جھاگ اور گندھک پیس کر اس کی بتی بنا لو یعنی روئی کی بتی کو اس کے اندر خوب لپیٹ لو پھر چراغ میں تیل ڈال کر بتی کو جلائیں کیسی ہی تیز بارش ہو یہ چراغ ہرگز نہ بجھے گا۔ مگر طوفانی ہوا میں ضرور بڑھ جائے گا۔

# جادو کا سانپ

سانپ کی کینچلی اور روئی کی بتی کو مٹی کے تیل میں تر کر لو اور مٹی کے چراغ میں ڈال کر جلاؤ اس چراغ کا دھواں سانپ کی شکل کا نکلے گا۔

۲۔ نائٹریٹ آف پوٹاش، بائی کومک آف پوٹاش اور نائٹ شوگر ان تینوں کو برابر پیس کر ایک کاغذ کی تھیلی میں بھر دو اور دیا سلائی لگا دو۔ دھویں کو دیکھ کر سانپ کا سا دھوکہ ہو گا۔

Scanned by CamScanner

# نیبو سے خون نکالنا

کٹھل کے عرق میں چھری کو بھگو کر خشک کر لو۔ اس چھری سے اگر نیبو کو کاٹا جائے تو نیبو کا عرق لال خون کی طرح نکلے گا۔

# پھولوں کا رنگ بدلنا

۱۔ کنیر کا پھول گندھک کی دھونی سے سفید ہو جاتا ہے۔ پھر اگر اس کو گرڑ یا گندھک اور نباتشوں کی دھونی دی جائے تو بدل کر پھر لال ہو جائے گا۔

۲۔ گلاب کے لال پھول کو گندھک کی دھونی دینے سے اس کا رنگ نیلا ہو جاتا ہے۔

۳۔ ایتھر اور ایمونیا کے سلوشن میں سفید رنگ کے پھول گلابی ہو جاتے ہیں اور گلابی رنگ کے پھول نیلے ہو جاتے ہیں۔

# پانی کا دودھ بنانا

۱۔ ارنڈ کو باریک پیس کر برتن میں لیپ کرو اور اس کو خشک کر لو بعد میں پانی بھرا جائے گا تو اس کا رنگ دودھ جیسا سفید ہو گا۔

# شراب کا دودھ بنانا

آم کا بور سکھا کر اور باریک پیس کر رکھ لو شراب میں جس وقت بور کا سفوف ڈالا جائے گا اس کا رنگ دودھ جیسا ہو جائے گا۔

Scanned by CamScanner

# فالنامہ حسینی

یہ فالنامہ ایک عمر رسیدہ اور پارسا شخص نے ہم کو دیا ہے۔ اس فالنامے کے ذریعے ساری باتیں درست معلوم ہوتی ہیں۔ سوال کرنے والا پرماتما کا نام لے کر اور آنکھیں بند کر کے مندرجہ ذیل خانوں میں سے کسی ایک خانہ میں انگلی رکھے۔

| د | ج | ن | و | ا |
|---|---|---|---|---|
| ر | س | ت | ی | ک |
| ہ | ق | ہ | ب | م |
| ح | ش | آ | ص | ے |

الف :۔ اگر سوال کرنے والے کی انگلی الف پر پڑے تو کھوئی چیز مل جائے گی۔ نوکری مل جائے گی۔ یا کہیں دولت مل جائے گی۔ اگر عورت ہو تو اولاد کا سکھ ملے گا۔ سب کام ٹھیک ہو جائیں گے۔ فتح ہوگی۔ جس دن فالنامہ دیکھے اس کے دوسرے دن صبح کو جو فقیر یا سادھو ملے اسے اپنے ہاتھ سے کھانا دے یا آٹا دے۔

ب :۔ جس کام کے لئے فال دیکھی اس کام میں ابھی دیر ہے۔ دو تین ماہ ابھی اور ٹھہریئے۔ اپنی صحت کا پورا خیال رکھو کیونکہ دشمن تیری گھات میں ہے وہ کسی نہ کسی طریقہ سے خراب کرنا چاہتا ہے۔ اللہ کا دھیان کرو۔ کچھ عرصہ کے بعد سکھ ملے گا۔ تمہارے دشمن زیر ہوں گے، فکر مت کرو۔ تمہارے پریشانی کے ابھی تین ماہ باقی ہیں۔ بعد میں سکھ

Scanned by CamScanner

ملے گا۔ جس دن فال دیکھی اسی دن فقیر کو پیسے دو۔

ن :۔ تنگی اور تکلیف کے دن ختم ہونے والے ہیں۔ جس عورت سے تم شادی کرنا چاہتے ہو وہ تم سے پریم نہیں کرتی۔ اس کے لئے تکلیف اٹھانا بیکار ہے۔ جس کام کے لئے سوچ رکھا ہے اسے دل سے نکال دو ابھی تمہارے گرہ چال ٹھیک نہیں۔ اور تم کو سفر میں تکلیف ہوگی۔ کسی رشتہ دار اور خاص دوست کو جو غریب ہو اس کو کھانا کھلاؤ تاکہ آپ کے دن ٹھیک ہو جائیں۔

ج :۔ خوش ہو جاؤ تمہارے خراب دن اب ختم ہونے والے ہیں۔ تمہارا دشمن جو تم کو ہر وقت تکلیف دیتا ہے وہ تمہارا وفادار اور پیارا دوست بن جائے گا جس کام کو تم کرنا چاہتے ہو۔ فوراً کر ڈالو فائدہ مند ثابت ہوگا۔ اگر سفر کرنے کی خواہش ہے تو سفر کرو فائدہ ہوگا۔ جمعہ کے روز کسی بھوکے کو کھانا کھلا دو۔

د :۔ تمہاری قسمت جاگنے والی ہے۔ شادی ہوگی، اولاد ہوگی۔ نوکری ملے گی جس بات کا دل میں خیال ہے وہ ایک ہفتہ کے اندر پوری ہوگی۔ ضائع شدہ رقم ملے گی۔ مقدمہ میں فتح ہوگی اور تجارت میں فائدہ ہوگا۔ سنیچر وار کو کسی یتیم بچوں کو دو پیسے دو۔

ک :۔ اس وقت تمہاری قسمت اچھی نہیں ہے۔ یعنی جو کام کرتے ہو وہ پورا نہیں ہوتا۔ عورت سے جو تم کو تکلیف ہو رہی ہے اس کی پرواہ نہ کرو کیونکہ تمہاری سسرال اس وقت تمہاری دشمن ہے۔ ان کا بھروسہ نہ کرو۔ تمہارے خاندان میں ایک بوڑھی عورت ایسی ہے جس نے تم پر جادو کر رکھا ہے۔ اتوار کے دن ایک آنہ کی ماش کی دال لے کر کسی آدمی

Scanned by CamScanner

کو دے دو اس سے تمہارے اچھے دن ایک ماہ کے اندر آجائیں گے۔

ی :۔ جس کام کا ارادہ کر رہے ہو، اسے ابھی دل سے نکال دو۔ ابھی اس کام میں کامیابی ملنے کا وقت نہیں ہے۔ آج سے اکیس روز کے بعد تمہاری قسمت کا ستارہ بلند ہونے والا ہے۔ تمہاری سب امیدیں پوری ہوں گی۔ جس جگہ تم نوکری کرنے کا ارادہ رکھتے ہو ایک ماہ بعد نوکری مل جائے گی۔ جمعرات کے دن کالے کتے کو روٹی کھلا دو۔

ت :۔ تمہارا خیال ٹھیک ہے۔ تم پر کسی نے جادو کیا ہے۔ تم ہر وقت فکر مند رہتے ہو۔ تمہارے پیر میں چکر ہے تم ایک جگہ پر نہیں ٹھہر سکتے۔ لیکن اب فکر کرنے کی ضرورت نہیں۔ صرف دو ہفتہ تمہاری تکلیف کے دن اور باقی ہیں۔ اس کے بعد تم کو کوئی خوشخبری ملے گی۔ جس سے تم سارے دکھ بھول جاؤ گے۔ اپنے خاندان کے کسی بزرگ کو منگل کے دن کوئی تازہ پھل دو۔

ش :۔ تمہاری قسمت اچھی ہے۔ تمہارے سب کام ٹھیک ہونگے لیکن ایک بات کا خطرہ ہے اس کا دھیان رکھو تو کامیابی ہی کامیابی ہے وہ یہ کہ آپ کی سسرال میں سے کسی عورت نے تم پر جادو کیا ہوا ہے۔ وہ آپ کو اپنی طرف راغب کرنا چاہتی ہے اور اپنے پاس بلانا چاہتی ہے۔ لیکن اس کا آپ سے سچا پریم نہیں ہے۔ آپ سے دشمنی کرنا چاہتی ہے۔ اس لئے اس سے ہوشیار رہو۔ منگل کے روز کوّے کو روٹی کے ٹکڑے ڈالو۔ ایشور کی کرپا سے تم پر کوئی اثر نہ ہوگا۔

آ :۔ آپ کی گرہ چال ٹھیک نہیں ہے۔ اس لئے ابھی آپ کو تکلیف ہی تکلیف رہے گی۔ روزی کی تنگی ہے۔ گھر کی حالت بھی خراب ہے۔ سنتان

Scanned by CamScanner

اندر جال
کو آرام نہیں ہے۔ جس نوکری کے لئے تم کوشش کر رہے ہو اس کا ملنا مشکل
ہے۔ جس رشتہ کا خیال ہے وہ نہ ہو سکے گا۔ جمعرات کے دن کسی برہمن فقیر کو
دو پیسے دے دو۔ اس کے تیسرے دن سے تمہارے ستارے منحوست
سے نکلنے شروع ہو جائیں گے۔

ص :- آپ بڑے بھاگیہ وان ہیں آپ کو دھن اور سکھ بہت
لکھا ہے۔ آپ کی تنگی کے دن دور ہو گئے۔ آپ جو کام کرنا چاہتے ہیں وہ
کریں۔ کسی قسم کی فکر نہ کرو۔ کیونکہ تم غیبی طاقت ملنے والی ہے اور آپ کا
ایک رشتہ دار جو تم سے دس سال بڑا ہے خوشخبری دے گا۔ جس بات کی
آپ کو زیادہ فکر ہے اس کی فکر مت کرو۔ جلد پورا ہونے والا ہے۔ ندی پر
جا کر ایک سیر آٹے کی گولیاں بنا کر مچھلیوں کو ڈال دو۔ جس طرح تم اپنے
کام کو سوچ رہے ہو جلد پورا ہو گا۔ فکر نہ کرو دشمن زیر ہوں گے اور
تم ان پر فتح پاؤ گے۔ سفر میں جانا چاہتے ہو خوشی سے جاؤ جس کام کے
لئے جاؤ گے کامیابی ملے گی۔ جمعرات کے دن کالے کتے کو روٹی ڈالا کرو۔
سب تکلیفیں دور ہو جائیں گی۔

م :- تمہاری سب خواہشات پوری ہوں گی۔ چوری گیا ہوا مال
واپس مل جائے گا۔ مقدمے میں فتح ہو گی۔ جس کام کے لئے تم سفر
کرنا چاہتے ہو۔ وہ ضرور پورا ہو گا۔ جس سے تم محبت کرتے ہو وہ تمہارا
دشمن ہے اس لئے تم اس سے محبت نہ کرو۔ ایک فقیر منگل وار کو تمہارے
گھر پر آئے گا اس کو کھانا کھلا دینا۔

ے :- تمہاری گرہ چال اچھی نہیں ہے۔ جس کام کو تم کرنا چاہتے
ہو وہ مت کرنا کیونکہ اس میں نقصان ہو گا اور نہ ہی کوئی ایسا کام شروع

Scanned by CamScanner

کرنا جس سے تم نفع چاہتے ہو۔ ایک مہینہ تک تم کو ہر کام میں نقصان رہے گا ایک ماہ بعد جو کام کرو گے فائدہ ہوگا۔ کسی بھگت کے کپڑے سلوا دو۔

و :۔ قیدی کا رہا ہونا مشکل ہے۔ اور مقدمہ میں تم کو کامیابی ابھی نہ ہو گی۔ جو بات تمہارے دل میں ہے اس کو کسی پر ظاہر مت کرنا۔ کیونکہ آپ کے خلاف کچھ لوگ سازش کر رہے ہیں۔ آپ کے گھر کا ایک ایسا آدمی جسکی ناک چوڑی ہے اور رنگ گندمی ہے وہ سب سے زیادہ تمہارا دشمن ہے اس سے بچو۔ اللہ کے کرم سے مہینہ کے آخر میں تمہارے سارے کام پورے ہوں گے۔ اتوار کے دن کسی لاوارث بچے کو دو پیسے دے دینا۔

گ :۔ تمہارا خیال ٹھیک ہے جیسی تمہاری خواہش ہے کرو ضرور کامیابی ہو گی۔ فکر مت کرنا روپوں کا انتظام جلد ہو جائے گا۔ جس سے تم روپیہ قرض لینا چاہتے ہو وہ ضرور تمہاری مدد کرے گا۔ جس مقدمہ کی فکر ہے وہ جلد ختم ہو جائے گا۔ آپ کا جو بہت گہرا دوست رشتہ دار عرصہ سے گم ہو گیا ہے اسکی خبر تمہیں ایک ہفتہ کے اندر مل جائے گی۔ شکروار کے دن تین آنے کی ماش کی دال لے کر کسی بیوہ کو دے دو۔

ہ :۔ جس عورت کو تم چاہتے ہو اسی سے تمہاری شادی ہو گی اور آپ کے سارے کام پورے ہوں گے۔ اولاد کی طرف سے جو تم کو فکر ہے وہ جلد دور ہو گی۔ ایک سانولے رنگ کا آدمی تمہارا دشمن ہے۔ اس سے تم کو ہوشیار رہنا چاہیئے۔ منگل کے دن جو شخص تم کو سب سے پہلے ملے اس کا دھیان رکھنا کہ وہ کون ہے۔ آپ کی سب تکلیفیں دور ہو جائیں گی۔ اور ساری امیدیں پوری ہوں گی۔

ی :۔ ابھی تمہارے دن خراب ہیں جس کام کے لئے آپ معلوم کر رہے ہے

Scanned by CamScanner

ہو اس کا پورا ہونا ابھی مشکل ہے۔ آپ ایک آدمی کو اپنا بہت گہرا دوست خیال کرتے ہو مگر آخر میں وہ ہی تمہاری مشکلات کا باعث ہو گا۔ جہاں تک ہو اس سے بچ کر رہو۔ تمہاری عورت بہت شریف ہے لوگوں کی باتوں میں آکر اس کو تکلیف نہ دو۔ شنی وار کو کسی ہریجن کو ایک سیر سبزی لے کر دو۔

---

## سفر میں جاتے وقت برے شگون

پانچ عورتیں۔ نمک۔ سانپ۔ آگ اور دھوئیں کی لکڑی وغیرہ۔ ایندھن گندگی۔ تیل اور چربی، دشمن، جٹا والا سادھو، روگی، ننگا آدمی، گنجے سر والا آدمی، دھوبی، تیل ملا ہوا آدمی، فکرمند آدمی، بیوہ عورت، حاملہ عورت ماہواری سے گندگی والی عورت وغیرہ کا سفر کے لئے نقصان دہ ہوتا ہے۔

## سفر کے لئے اچھے شگون

سفر کے لئے جاتے وقت داہنے اور سامنے کی طرف یہ آدمی جیسے براہمن دو اور تین، گھوڑا ہاتھی، اناج، دودھ، دہی، گئو، آدمی سفید کپڑے، ناچنے والی، کمل کا پھول، نیولہ، جواہرات، ستارہ، سفید بیل، شراب، عورت، جلتی ہوئی آگ، شہد گھی، سنگھاسن، مردہ جس کے ساتھ کوئی روتا ہو، گوروچن، پالکی ویدوانی، آنند کے گیت وغیرہ۔

## سفر کے لئے چھینک وچار

سفر کے وقت اگر چھینک کی آواز داہنی طرف سے یا پیچھے سے ہو تو شبھ ہے۔ اگر بائیں طرف اور سامنے ہو تو اشبھ ہے۔ اگر بائیں طرف سے یا پیچھے سے ہو تو نہ شبھ نہ اشبھ ہے۔

Scanned by CamScanner

آدمی اور جانور کی چھینک کا وچار دن میں کیا جاتا ہے۔ برہمن، گئو اور عورت کی چھینک کا رات کو ہوتا ہے۔

اگر جاتے وقت اشبھ چھینک ہو جائے تو ۱۸ قدم پیچھے ہٹ کر اور پان لاکر پرستھان کرے تاکہ چھینک کا ناقص اثر دور ہو جائے۔

## برے شگون دور کرنے کا طریقہ

اگر سفر کے لئے جاتے وقت کوئی برا شگون ہو جائے تو وہیں ۱۱ سانس ٹھہر کر چل پڑے۔ اور اگر دوبارہ برا شگون ہو جائے تو ۱۶ سانس ٹھہر کر چل پڑے اور اگر تیسری مرتبہ برا شگون ہو تو واپس گھر آجائے۔

---

## اکسیر یونانی نسخہ جات

**نمک سلیمانی :-** سانبھر نمک ایک سیر، لاہوری نمک اور اندرانی نمک نوسادر ہر ایک ۹ تولہ، کالی مرچ، ازخرمکی ہر ایک دو تولہ ڈیڑھ ماشہ، آجمود تین تولہ، سفید مرچ، بالچھڑ، ہیرا ہینگ (گھی میں بھنی ہوئی) ساڑھے دس ماشہ، دارچینی، پودینہ خشک، سونٹھ، انیسون، ہر ایک سات ماشے کیسر ۹ ماشے ان تمام چیزوں کو خشک کر کے کوٹ پیس کر سفوف بنالیں۔

**خوراک اور استعمال :-** ۲ سے ۳ ماشہ تک کھانا کھانے کے بعد تازہ پانی کے ساتھ لیں۔ یہ بدہضمی کو دور کرتا ہے۔ بھوک بڑھاتا ہے۔

**نمک شیخ الرئیس :-** سانبھر نمک ½ سیر، سفید مرچ سات تولہ ½۱۰ ماشہ نوسادر، سونٹھ، کالی مرچ، پودینہ خشک، ہر ایک سوا پانچ تولہ، اجوائن تارا میرا کے بیج و تخم جرجیر، بالچھڑ ہر ایک ۲ تولہ، ½۷ ماشے اجمود تین تولہ

Scanned by CamScanner

ان کو کوٹ چھان کر چورن تیار کرلیں۔ ۲ یا ۳ ماشہ صبح تازہ پانی سے لیں۔
فوائد :- یہ چورن مقوی معدہ ہے۔ ریاح کو خارج کرنے والا قبض کو دور کرنے والا اور اچھا خون پیدا کرنے والا ہے۔

# نقشِ سلیمانی

## پہلا باب

### نقش و تعویذ

تعویذ :- (نقش) چار قسم کے ہوتے ہیں۔ ۱۔ آتشی، ۲۔ بادی، ۳۔ آبی، ۴۔ خاکی۔

آتشی تعویذ اس تعویذ کو کہتے ہیں جو کہ کاغذ، مرگ چھالہ (کھال) یا کسی دوسری چیز پر لکھیں اور پھر اس کو آگ میں ڈال دیں یا بھوبھل میں دبا دیں۔

بادی تعویذ :- تعویذ لکھ کر ہوا میں لٹکا دیں یہ تعویذ کشش کے لئے ہوتے ہیں۔

آبی تعویذ :- آبی تعویذ لکھ کر دریا، کنوئیں یا نہر میں ڈال دیجئے یہ تعویذ اکثر کسی قیدی کو قید سے رہا کرانے کے لئے لکھے جاتے ہیں۔

خاکی تعویذ :- جن کو لکھنے کے بعد دشمن کے گھر کی چوکھٹ یا چوراہے، قبرستان وغیرہ یا پتھر تلے دبایا کرتے ہیں۔ یہ تعویذ دشمن کو

ناش کرنے کے کام میں آتے ہیں۔

آتشی تعویذ لکھتے وقت آپ کا منہ مشرق کی طرف ہو اور پیروں پر ہی بیٹھیں اور بھٹی یا تندور کے نزدیک ہی بیٹھیں

بادی تعویذ لکھیں تو جس شخص کے لئے یہ تعویذ لکھا جائے اس کے نام میں یہ گیارہ حروف ضرور ہونے چاہئیں۔ ا ب ج د ت ک ہ ق ن ز ط ہو اور منہ مغرب کی طرف ہو۔

آبی تعویذ لکھیں تو تعویذ کو پانی کے دریا کے ندی، تالاب کے پاس بیٹھ کر لکھا جائے منہ شمال کی طرف ہو۔ اگر بتی وغیرہ جلائیں اور اوکڑو بیٹھیں۔

تعویذ لکھنے سے پیشتر جسم پاک صاف ہونا ضروری ہے۔ لکھتے وقت کسی سے بات چیت نہ کریں۔ کسی ماہواری عورت یا کسی انجان آدمی کا سایہ ہرگز نہ پڑے۔

اگر کسی کو بس میں کرنا ہو تو کاغذ کو داہنی جانگھ پر اور میٹھی چیز منہ میں رکھ کر لکھیں۔ محبوب کا تصور کریں۔ محبوبہ کا نام پہلے اور طالب کا نام بعد میں لکھیں۔ لوبان وغیرہ کی دھونی دیں۔

اگر تعویذ بیماری دور کرنے کے لئے لکھنا ہو تو منہ جنوب کی طرف ہو۔ خاکی تعویذ لکھنا ہو تو بائیں ران پر رکھ کر لکھے۔ تنکہ منہ میں رکھے۔ روشنائی تھوڑا سا سرکہ ڈالے ہینگ جلا دے مہینہ کے آخر دنوں میں لکھے۔

زبان بندی کے لئے لکھے تو منہ میں موم رکھے اور زبان دانتوں میں دبا لے جب لکھ چکے تو زبان نکالے اور منہ کھولے۔

Scanned by CamScanner

## اس ینتر کی بتی بنا کر جلانے سے بھوت بھاگ جاتے ہیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

یہ نقش حضرت غوث اعظم کا ہے روئی کو کورے دیوے میں رکھ کر سرسوں کا تیل ڈال کر جلا دے اور غوث اعظم کا نام لکھے اور مٹھائی پر حضرت غوث اعظم کی نذر دلا دے۔

## لڑکے کا مرض دور کرنے کا اکسیر تعویذ

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۶ | ۶۶ | ۲ | ۸ |
| ۷ | ۶ | ۶۴ | ۶۲ |
| ۶۶ | ۶۱ | ۶ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۹۰ | ۶۴ |

اس نقش کو دودھی کے رس میں لکھ کر بچے کے گلے میں باندھیں بچہ ہرگز نہ ڈرے گا۔

## بچے کو نظر نہ لگے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۸ | ۸ | ۱۵ |
| ۱ | ۳۵ | ۷ | ۱۸ |
| ۳۵ | ۱۰ | ۱۸ | ۱۷ |
| ۱۱ | ۷ | ۱۵ | ۱۰ |

اس نقش کو بھوج پتر پر لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے تو بچہ کو نظر نہ لگے۔

Scanned by CamScanner

## اس نقش کے پینے سے آدمی ہر مرض سے محفوظ رہتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۶ | ۴۵ | ۴۵۳۰ | ۲۳۹ |
| ۴۵۳ | ۴۴۰ | ۴۴۵ | ۴۵۱ |
| ۹۹۱ | ۹۵۵ | ۹۹۸ | ۹۹۴ |
| ۹۴۵ | ۹۹۳ | ۹۹۲ | ۹۵۹ |

جو شخص اس نقس کو لکھ کر گلے میں ڈالے یا چینی کی پلیٹ میں لکھ کر پانی سے دھو کر پیوے کا وہ ہر بیماری سے محفوظ رہے گا۔

## نظرِ بد سے بچنے کا نقش

| | | |
|---|---|---|
| | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۴ |
| ۲ | ۹ | ۳ |

## جادو ٹونے کا اثر دور کرنے کا نقش جناب امام علیہ السلام کا ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۹۱۹ | ۳۰۹۲۴ | ۳۰۹۱۷ |
| ۳۰۹۳۲ | ۳۰۹۲۰ | ۳۰۹۲۲ |
| ۳۰۹۲۳ | ۳۰۹۱۶ | ۳۰۹۳۱ |

پہلے ایک برتن میں پانی گرم کریں جس شخص پر جادو ہو اس کو پرات میں بٹھا کر یہ پانی ڈال دیں اور پھر اس پانی کو ندی میں ڈال دیں جادو ٹونے کا اثر دور ہو جائے گا۔

Scanned by CamScanner

یہ نقش بھی جادو ٹونے کے لئے ہے اور اس کی ترکیب بھی پچھلے نقش جیسی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴۳۴۳۲ | ۱۴۳۴۴۶ | ۱۴۳۴۴۶ |
| ۱۴۳۳۴۰ | ۱۴۳۴۳۰ | ۱۴۳۴۲۳ |
| ۱۴۳۳۳۸ | ۱۴۳۴۲۱ | ۱۴۳۴۲۵ |
| ۱۴۳۴۳۴ | ۱۴۳۴۳۳ | ۱۴۳۴۳۶ |

## اس نقش کے پہننے سے آدمی بندھن سے چھٹ جاتا ہے

جو آدمی کسی بندھن میں ہو وہ اس تکون کو اپنے پاس رکھے ایک

| | | |
|---|---|---|
| | ۶ | |
| ۵ | ۵ | ۷ |
| | ۷۸۶ | |

## دیگر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۲ | ۱۴ | ۲ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۵ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۹ |

شکروار کے دن سورج نکلنے سے پہلے اس نقش کو بندی کے کمر میں باندھ دیں۔ ایشور کی کرپا سے بہت جلد چھوٹ جائے گا۔

## قیدی کو قید خانہ سے رہا کرانے کے لئے زود اثر نقش۔

اگر کوئی قیدی ہو تو وہ اس نقش کو اپنے پاس رکھے تو ایشور کی کرپا سے قیدی جلد آزاد ہو جاتے اور جب آزاد ہو جائے تو اس نقش کو دریا میں ڈال دیں۔ (نقش اگلے صفحہ پر ہے)

Scanned by CamScanner

| ۸ | ۳ | ۷ |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۶ | ۲ |
| ۱۲ | ۱۱ | ۴۱ |

# دشمن کا ہتھیار باندھنے کا نقش

تلوار یا نیزہ بندوق، چاقو وغیرہ ہتھیار باندھنے کے لئے اس نقش کو باندھ کر دشمن کے سامنے جائے تو دشمن کا ہتھیار کند ہو جائے اور دشمن پر فتح پاوے۔ اور اگر کوئی کمانڈر اپنے جھنڈے میں اس نقش کو لکھے گا جہاں پر وہ جھنڈا ہو گا وہاں فتح ہو گی اور دشمن سامنا نہ کر سکے گا۔







# یہ نقش دشمن کے دروازہ میں گاڑنے سے جھگڑا ہو

اس نقش کو کاغذ پر لکھ اگر دشمن کے مکان کے دروازہ پر گاڑ دینے سے دشمن کے گھر پر جھگڑا ہونے لگے۔

| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |

# کسی کو بس میں کرنے کا نقش

کشش کے لئے یہ نقش چار قسم کے طریقوں سے کام میں لیا جاتا ہے

Scanned by CamScanner

پہلا طریقہ یہ ہے کہ لکھ کر انار کے درخت پر لٹکا دے۔ جب ہوا چلے گی اور یہ نقش ہلے گا تو پریمی پریم سے بے چین ہوگا۔ ــــــ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ جنگل میں دبا دیں۔ ــــــ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ نقش کو گیہوں کے آٹے میں گولی بنا کر اکیس دن صبح دریا میں ڈالے ــــــ چوتھا طریقہ یہ ہے کہ اس نقش کا دیا میں جلائے اور دئے کا منہ اس طرف کرے جہاں پر پریمی رہتا ہے۔ وہ پریم میں اندھا ہو جائے گا۔

| احد | اللہ | ھو | قل |
|---|---|---|---|
| یلد | لم | الصمد | اللہ |
| ولم | لد | یو | ولم |
| احد | کفواً | لہ | یکن |

پریم کے لئے اس نقش کو لکھ کر جسے اپنا پریمی بنانا ہو اس کے گھر میں گاڑ دو جتنا عرصہ گذرتا جائے گا پریم بڑھتا جائے گا۔

| ۷۷ | ۷۷ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۷۳ | ۷ | ۷۵ |
| ۷۳ | ۱۷ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۵ | ۶۲ |

# دھن حاصل کرنے والا نقش

جو اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اسکی غیبی مدد ہو گی روزانہ ترقی ہو گی۔

| ۷۶ | ۸۱ | ۸۲ | ۶۹ |
|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۷۶ | ۷۵ | ۸۱ |
| ۷۱ | ۷۵ | ۷۸ | ۷۴ |
| ۷۳ | ۷۲ | ۷۲ | ۸۴ |

Scanned by CamScanner

# دشمن کا منہ بند کرنے کا نقش

اس نقش کو چاندی پر کھدوا کر انگوٹھی میں پہنے۔ جب کسی امیر یا دشمن کے پاس جاوے انگوٹھی کو پہن لے۔ دشمن کا منہ بند ہو اور امیر دیکھ کر خوش ہو۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ک | س | ا | م | ہ |
| ہ | م | ہ | ف | س |
| ہ | ک | س | ا | م |
| س | ا | م | ہ | ک |
| م | ہ | ک | س | ا |

# نقش جس سے بھوت بھاگے

۱۔ مندرجہ ذیل نقش کو چمڑے کے چمڑے پر کوئلے سے لکھے تو تمام بھوت بھاگ جاتے ہیں۔

۲۔ اگر داتن کی کوچی سے پتھر پر لکھ کر اس پتھر پر مریض کو بٹھا کر اشنان کراوے تو مرض دور ہو جاوے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٠ | ٠ | ۴ | ١ |
| ٨ | ٣ | ٨ | ٦٨ |
| ٧١ | ٦٦ | ٨٠ | ۴ |
| ۴ | ۵ | ٧٠ | ٦ |

# آدھا شیشی دور کرنے کا نقش

اس نقش کو لکھ کر آدھا شیشی کے درد والے آدمی کے گلے میں باندھے آرام ہو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٠ | ١٧ | ٢ | ٧ |
| ٦ | ٣ | ١۴ | ١٣ |
| ١٦ | ١١ | ٨ | ١ |
| ۴ | ۵ | ١٢ | ١۵ |

Scanned by CamScanner

اندر جال

# اس نقش کو گلے میں باندھنے سے مریض کا مرض چلا جائے

اس نقش کو اتوار کے دن چڑھتے چاند میں بھوج پتر پر اشٹ گندھ سے لکھ کر گوگل کی دھونی دے کر مریض کے گلے میں باندھے۔

| ۱۰ | ۷۷ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۷۴ | ۷۳ |
| ۷۶ | ۷۱ | ۲ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۷۱ | ۷۵ |

# نزلہ زکام دور کرنے کا نقش

جب زکام بند ہونے سے سر درد وغیرہ کی شکایت ہو تو اس نقش کو سرسوں کے پتّے پر لکھ کر چبا دے تو زکام بہے گا۔

| ۲۵ | ۳۵ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳ | ۲۹ | ۲ |
| ۲۴ | ۲۶ | ۹ | ۹ |
| ۴ | ۶ | ۲۷ | ۳۰ |

# پوشیدہ دھن ملنے کا نقش

اس نقش کو بھگوان کے نام کے ساتھ لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو پوشیدہ دھن ملے۔

| ۲۲۸۱ | ۲۲۹۲ | ۲۲۸۷ | ۲۲۹۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۹۳ | ۲۲۸۰ | ۲۲۹۲ | ۲۲۸۲ |
| ۲۲۹۳ | ۲۲۸۴ | ۲۲۹۲ | ۲۲۸۲ |
| ۲۲۲۸ | ۲۲۸۵ | ۲۲۳۸ | ۲۲۸۲ |

Scanned by CamScanner

## مرض سے محفوظ رہنے کا نقش

اس نقش کو لکھا انگشتری میں چمڑے پر لکھے اور منہار کی مٹی میں دبا دے تو مرض پاس نہ آئے۔

| ۸۲ | ۸۶ | ۸ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۶۳ | ۳۵ | ۵۶ | ۵۵ |
| ۵۸ | ۶۳ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۸۴ | ۲۷ |

## کان کا درد دور ہو۔

اس نقش کو انار کے رس میں لکھوا کر کان میں باندھ دے تو کان میں درد ہرگز نہ ہوگا

| ۲۲ | ۲۰ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳ | ۱۶ | ۱۵ |
| ۲۸ | ۲۲ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۲۴ | ۱ |

## باری کا بخار دور کرنے والا نقش

جس کو باری کا بخار آتا ہو اس کے گلے میں یہ نقش باندھ دے تو بھگوان کی کرپا سے یہ بخار ہرگز نہ آوے گا۔

| ۳ | ۴ | ۷ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۳ | ۶ | ۳ |
| ۱ | ۴ | ۱ | ۷ |
| ۶ | ۶ | ۱۴ | ۴ |

Scanned by CamScanner

# سب روگ ہرن نقش

کسی بھی روگ میں اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھنے سے سب روگ دور ہوں۔




# پرسوت پیڑا دور کرنے والا نقش

اس نقش کو گنگا رج سے بھوج پتر پر لکھ کر حاملہ عورت کو پلا دیں۔

| ۷ | ۲ | ۳۵ | ۱۸ |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۳۲ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۳۶ | ۳۴ |
|  | ۳۰ | ۵ | ۴ |

# اس نقش کو درخت پر باندھنے سے بہت پھل پیدا ہوں

اس نقش کو آم کے رس سے لکھ کر آم کے درخت میں باندھیں تو پھل بہت ہوں۔

| ۸ | ۲ | ۶۵ | ۷۸ |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۹۲ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۹۶ | ۹۴ |
| ۹۱ | ۳۰ | ۶ | ۴ |

Scanned by CamScanner

## آم کے درخت میں بہت پھل ہوں

اسکو آک کے رس سے لکھ کر آم کے درخت میں باندھیں تو خاص طور سے پھل زیادہ ہوں۔

| ۴ | ۵ | ۵ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۴ | ۸ | ۱ |
| ۶ | ۳ | ۶ | ۶ |
| ۳ | ۹ | ۲ | ۷ |

## یہ نقش جس عورت کی کمر میں باندھے تو عمر بھر دکھ نہ ہو۔

اس نقش کو گدھے کے ہاڑ پر لکھیں اور عورت اسے اپنی کمر سے باندھے تو اس کو کسی قسم کا کوئی دکھ بیماری نہ ہو۔

| ۹ | ۲۴ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۲۷ | ۲۷ |
| ۲۳ | ۱۸ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۱۶ | ۱۲ |

## حمل کو محفوظ رکھنے والا نقش

اس نقش کو کانسے کی تھالی میں لکھ کر اور اس تھالی میں پانی ڈال کر حاملہ عورت کو پلاوے تو حمل نہ گرے۔

| ۹۲ | ۹۶ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۰ | ۹۵ | ۹۵ |
| ۳۶ | ۹۳ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶۶ | ۹۱ | ۹ |

Scanned by CamScanner

# خواہش پوری ہو

اس نقش کو سرسوں کے رس سے لکھ کر بن میں گاڑ دیں تو خواہش پوری ہو

| ۹۲ | ۹۹ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳ | ۹۶ | ۹۵ |
| ۹۲ | ۹۲ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۹۴ | ۹۱ |

## ایضاً

| ۹۵ | ۸۲ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳ | ۷۶ | ۷۰ |
| ۸۱ | ۸۵ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۷۶ | ۸۰ |

# منورتھ پورا ہو

اس نقش کو کتے کے ناخن سے لکھ کر بازو پر باندھے تو دل کی مراد پوری ہوتی ہے

| ۵۵ | ۶۲ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۶۲ | ۱ |
| ۶۱ | ۵ | ۶۱ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۳۵ | ۴۰ |

# راج سبھا میں عزت ہو

اس نقش کو بھوج پتر پر لکھ کر اپنے پاس ہر وقت رکھیں تو راج سبھا میں بہت عزت ہو۔

| ۴۴ | ۴۵ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۶۲ | ۱ |
| ۶۱ | ۵ | ۶۱ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۳۵ | ۴۰ |

Scanned by CamScanner

# سب مرادیں پوری ہوں۔

یہ نقش لکھ لکھ کر دریا میں ڈالتے جائیں جو لوٹ آوے اس کو اپنے پاس رکھ لیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٤ | ٩ |
| ٩ | ٤ | ١ | ٦ |
| ١ | ٦ | ٩ | ٤ |
| ٤ | ٩ | ٦ | ١ |

# اس نقش کے لکھنے سے کھوئی ہوئی چیز مل جائے

اس کو کنیر کی چھایا میں بیٹھ کر بکری کی ہڈی کی قلم بنا کر لکھے تو کھوئی ہوئی چیز مل جائے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہوں | ہوں | ہوں | ہوں |
| ایں | ایں | ایں | ایں |
| جن | جن | جن | جن |
| ہریں | ہریں | ہریں | ہریں |

# عقل بڑھانے والا نقش

اس نقش کو شکل پکش میں تھالی پر لکھ کر اس میں کھیر کھلانے سے عقل بڑھتی ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٢٨ | ٩١ | ٧١ |
| ٩٦ | ٩٣ | ٣ | ٧ |
| ١ | ٩ | ٩٢ | ٩٤ |
| [illegible] | ٧٥ | ٦ | ٤ |


Scanned by CamScanner

# اس نقش کو گائے کے گلے میں باندھنے سے بڑھ جاتا ہے

اس نقش کو کیسر سے بھوج پتر پر لکھ کر گائے کے گلے باندھنے سے دودھ بہت بڑھ جاتا ہے۔

| اہو | اہو | اہو | اہو |
|---|---|---|---|
| اہو | اہو | اہو | اہو |
| اہو | اہو | اہو | اہو |
| اہو | اہو | اہو | اہو |

# وشی کرن کا نقش

اس نقش کو لکھ کر بتی بنا کر گھی کے چراغ میں جلاوے تو من چاہی عورت گھر میں آوے۔ اور اگر دیئے کی بتی اس کی طرف کو جلاوے تو وہ بہت محبت کرے۔

| ۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

Scanned by CamScanner

## وِدّیا اور بدھی بڑھانے والا نقش

اس نقش کو روزانہ ۴ دن لکھنے سے وِدّیا اور بُدھی اور عقل بڑھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۱ | ۲ | ۷ | ۶ |
| ۱۶ | ۱۶ | ۹ | ۴ |
| ۱۰ | ۹ | ۴ | ۵ |

## ڈر کو دور کرنے والا نقش

اس نقش کو لکھ کر گھر کے دروازے کے سامنے لگا دے تو ڈر دور ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۱۸ | ۱۲ | ۸ |
| ۷ | ۳ | ۳۵ | ۳۴ |
| ۳ | ۳۷ | ۳۷ | ۳۷ |
| ۴ | ۶ | ۳۶ | ۳۰ |

Scanned by CamScanner

# گھر سے سانپ دور ہوں

اگر اس نقش کو مالکنگنی کے رس سے لکھ کر گھر میں رکھا کریں تو سانپ اس گھر سے بھاگ جاویں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۲۷ | ۳۰ |
| ۳۳ | ۳۴ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۳۱ | ۳۶ |
| ۹ | ۹۴ | ۶ | ۴ |

# بیوپار میں شبھ لابھ ہو۔

اس نقش کو لکھ کر گھر کے دروازے میں گاڑ دے تو بیوپار بھی خوب چلے اور خوب لابھ ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲۲ | ۵۷ | ۵۷ |
| ۵۳ | ۵۷ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸ | ۵۷ | ۶۴ |
| ۱ | ۵۵ | ۵ | ۴ |

Scanned by CamScanner

# کھیت میں اناج زیادہ ہو

اس نقش کو لکھ کر کھیت میں گاڑے۔

| ۲ | ۲۰ | ۴ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳ | ۸۴ | ۲۱ |
| ۲۶ | ۸۲ | ۹ | ۱ |
| ۰ | ۷ | ۵ | ۱۱ |

# اناج نہ بگڑے

اس نقش کو لکھ کر اناج میں رکھے تو اناج خراب نہ ہو۔

| ۸۴ | ۶۰ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۸۷ | ۱ |
| ۸۶ | ۴ | ۸ | ۱ |
| ۵ | ۴ | ۹۵ | ۸۰ |

Scanned by CamScanner

# نقش آیت الکرسی

اس نقش کو لکھ کر بیمار آدمی کے گلے میں ڈالیں تو وہ سب بیماریوں سے بچا رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۵۴۳ | ۱۰۵۴۰ | ۱۰۵۴۵ | |
| ۱۰۵۴۴ | ۱۰۵۲۳ | ۱۰۵۴۰ | |
| ۱۰۵۲۵ | ۱۰۵۴۶ | ۱۰۵۵۱ | |
| | | | |

# نقش بیمار تندرست ہو

اگر کسی کو جاڑا بخار آتا ہو تو نقش کو لکھ کر اس کے گلے میں باندھے یا بازو میں یا پانی میں گھول کر پلائے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاحفیظ | یاحفیظ | یاحفیظ | یاحفیظ |
| یاحفیظ | یاحفیظ | یاحفیظ | یاحفیظ |
| یاحفیظ | یاحفیظ | یاحفیظ | یاحفیظ |
| یاحفیظ | یاحفیظ | یاحفیظ | یاحفیظ |

اسکو گندگی سے بچائے۔

# عورت کا دودھ بڑھانے والا نقش

اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ۱۲۵اد | ۱۲۰۰ | ۱۱۲ |
| | ا۲ت | ۱۲۸ر | ۴ |
| | ۱۶۳۵ | ۲۱۵ | ۱۶۰ |

Scanned by CamScanner

# ایک خاص تعویذ

یہ ایک خاص تعویذ ہے۔ اس کو صبح سورج نکلنے سے پہلے لکھنا شروع کریں لکھتے لکھتے سورج نکل آئے۔ تعویذ لکھ کر دھو کر جیسے تم چاہتے ہو پلا دو یا اس کے نہانے کے پانی میں ملا دے۔ مطلب یہ کہ کسی طرح پلا دے یا جسم پر پڑ جائے۔ ایشور کی کرپا سے محبوب آپ کی محبت میں بیقرار ہو جائے گا۔ اور بغیر آپ کی ملاقات کے مچھلی کی طرح تڑپتا رہے گا۔ یہ محبوب کو ملانے والا ایک خاص تعویذ ہے۔

| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۳ | ۶ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |

Scanned by CamScanner

# دوسرا باب

# عملیات



## بگاڑ دور کرنے کے لئے

میاں بیوی، بہن بھائی یا کسی میں بھی آپس میں ان بن ہو جائے تو دونوں کے ناموں کو الگ الگ لکھ کر اعداد نکالیں اور دونوں کو جوڑ کر اس طرح سے ۹ خانوں کا نقش لکھیں کہ ایک جیسا تقسیم ہو جائے پھر اس نقش کو گھول کر ان دونوں کو پلا دیں۔

## دشمن کو دوست بنانے کا عمل

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کا دشمن دوست بن جائے تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ ایسے موسم میں جبکہ نارنگیاں ہوں، شکل پکش کے پہلے اتوار کو دوپہر کے وقت نارنگیوں کے پیڑ سے دو ایسی نارنگیاں لائے کہ جس کے اندر سے آسانی سے پھانک نکل آئے اور نارنگی پھر اسی طرح سے بند ہو جائے پھر ان پھانکوں پر یہ منتر ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر پھونکے۔ "من میرے تو مالن وا نے۔ من میرے بیچ آجا۔" اور ایک نارنگی کی پھانک دوسری میں اور دوسری کی پہلی میں فٹ کر کے ان کو

Scanned by CamScanner

دونوں کو کسی دریا میں بہا دے جیسے جیسے وہ بہتی جائیں گی دشمن دوست بنتا جائے گا۔

## بچھو کا زہر دور کرنے کا عمل

جس آدمی کے بچھو نے کاٹا ہو تین بار اس منتر کو پڑھ کر اس جگہ پھونک مارے۔ زہر دور ہو گا۔ "کالا بچھو پھو گنا گرد زہری، تو بچہ سونے کا۔ گوا روب الیسر بنارا۔ بچھو کھا جا معین الدین چشتی کی ران۔

## کتا کاٹنے کا منتر

جس کو کتا کاٹے ایک چلو بھر پانی لیں اور اس کو تین بار جل پر پھونک دیں۔ منتر یہ ہے "کالی ناگن چھپ کر کے الاس کو دکھاوے کارے کتے اور سارے کاٹا مرے پانی جاوے"
اور ڈاکٹر سے کتے کے کاٹے کا انجکشن لگوا وے۔

## منگل اور بدھ کا نقش

جس آدمی کے دونوں بھوؤں پر تل ہوں تو بہت اچھے ہیں دھن وان ہو گا۔ لیکن ۳۶ سال کی عمر میں روگ کا خطرہ ہے یا کسی رشتہ دار کی طرف سے دکھ ہو گا۔ اگر یہی تل کالے رنگ کا ہو تو وہ نوجوانی میں غریب رہے گا۔ اور اگر عورت کو اسی جگہ تل ہو تو بہت عمدہ ہے۔ اس کو کسی رشتہ دار پر مرنے سے زیادہ دھن ملے گا۔ ۲۶ سال کی عمر میں ڈوبنے کا خطرہ ہے۔ اگر بچ جاوے تو پورے ۵۶ سال کی عمر ہو گی۔ ایسے آدمی

Scanned by CamScanner

اندر جال

یا عورت پر شکر وار بدھ یا منگل کا اثر ہوتا ہے اس لئے ان کو فیروزہ پتھر
کی انگوٹھی اپنی انگلی میں ہمیشہ پہنے رہنا چاہیئے تاکہ گرہوں کے اثر کا
ناش ہوتا ہے اور پھر مندرجہ ذیل نقش چاندی یا تانبے کے پتر میں کندہ
کرا کر پہنے۔

بدھ کا نقش

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱ | ۴ | ۹ |
| ۱۰ | ۸ | ۶ |
| ۵ | ۱۲ | ۷ |

منگل کا نقش

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۳ | ۸ |
| ۹ | ۷ | ۵ |
| ۴ | ۱۱ | ۶ |

# شُکر کا نقش

جس آدمی کی پیشانی پر تل ہو اور اس کے تل کا رنگ شہد کی طرح کا
ہو تو اس کو گھڑ دوڑ اور سٹہ میں فائدہ ہوتا ہے۔ لاٹری وغیرہ سے ایک دم
فائدہ ہوگا اور لوہے وغیرہ کا کارخانہ کھول کر ہزاروں روپے پیدا کرے گا
اگر یہ تل کالے رنگ کا ہو تو ہوائی جہاز سے گر جاوے۔ ہمیشہ سفر میں نقصان
اٹھاتا رہے۔ اگر یہی تل عورت کے ہو تو وہ بدصورت ہو جائے لیکن اچھی صحت
اور عقلمند گن والی ہو۔ کاریگری، ساہتیہ اور وگیان کے کاروبار کو پسند
کرنے والی ہو۔ سچی بات فوراً منہ پر کہنے والی ہو اس وجہ سے اس کے
دشمن زیادہ ہوں۔ ایسے آدمی اور عورت پر شُکر اور بُدھ گرہوں کا اثر
ہوتا ہے ان کو چاہیئے کہ پنّہ انگوٹھی میں پہنیں اور شکر کا نقش پہنیں
تو ہر کام میں کامیابی ملے۔

Scanned by CamScanner

شُکرؔ کا نقش

| ۱۱ | ۶ | ۳ |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۰ | ۸ |
| ۷ | ۱۴ | ۹ |

# شنی کا نقش

جس عورت یا آدمی کے ہونٹوں کے بیچ میں تل کا نشان ہو تو اس کے اثر کا تل جانگھ میں اور یا گھٹنے کے درمیان ہوتا ہے۔ اگر مرد کے ہو تو وہ عقلمند ہو، امیر ہو اور بڑے بڑے آدمیوں سے میل ملاپ والا ہو۔ کبھی کبھی اسے پیٹ کی تکلیف ہو جائے۔ اگر یہ تل عورت کے ہو تو بیوقوف ہوتی ہے۔ اس کی زندگی آرام سے گزرے بچہ ہوتے وقت بہت تکلیف ہو۔ ایسے آدمی اور عورتوں کو شنی کا نقش اپنے پاس ضرور رکھنا چاہیئے اس نقش کو بھوج پتر پر انار کی قلم سے لکھنا چاہیئے۔

شنی کا نقش

| ۱۲ | ۷ | ۱۴ |
|---|---|---|
| ۱۳ | ۱۱ | ۶ |
| ۸ | ۱۵ | ۱۰ |

Scanned by CamScanner

# بیماروں کو فائدہ دینے والا عمل

اگر بچہ بیمار ہو جائے تو وہ تمام دن اور تمام رات روئے گا۔ دودھ دیکھ کر منہ موڑے گا۔ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کسی انجان عورت کے سامنے دودھ پلایا ہے جس سے بچے کو نظر لگ گئی ہے۔ اس کے لئے کالے تل، سوا پاو اور کالا کپڑا سوا گز غریب کو دیوے اور ایک تعویذ نظر بد کا لکھ کر گلے میں ڈالے۔ اتوار کی رات کو اگر بچہ بیمار ہو تو اس کا کارن نیلی پری ہے اس کے لئے کالے رنگ کا چار گز کپڑا اور کپڑے کے ایک کونے میں تھوڑا سا لوبان ایک طرف ہلدی اور ایک کونے میں روٹی باندھ کر کسی کو دے دے اور ایک تعویذ نظر بد کا بچے کے گلے میں ڈالے۔

اگر سوموار کے دن بچہ بیمار ہو تو اس کی وجہ سور یہ ہے۔ روگی کو چودہ دن تک تکلیف رہے گی۔ اور اس کے بعد اس کی صحت ٹھیک ہو گی۔ اس کی علامت یہ ہے: سر میں درد ہو گا اور سارا جسم گرم رہے گا رات دن طبیعت پریشان رہے گی۔ آنکھیں لال اور منہ پیلا رہے گا کسی سے بات نہ کرے گا۔ اور خواب میں ڈرے گا۔

اس کا اتار دہی، چاول، روگی کا پہنا ہوا کپڑا اور تیل سے چپڑی ہوئی روٹی کسی کو دے۔ اگر کسی کو سوموار کی رات میں بیماری ہو تو اس کی وجہ کالی پری یا کوئی راکشس ہے علامت یہ ہے کہ جسم میں سستی اور خواب میں ڈرے گا۔ اور اس کو معلوم ہو گا کوئی سامنے کھڑا ہے۔ اس کے لئے سوا گز نیلا کپڑا، ہلدی اور پیلے رنگ کے چاول صدقہ دے۔

Scanned by CamScanner

اگر کوئی آدمی اتوار کے دن روگی ہو اس کی وجہ چیل، کوّا یا پری کی نظر ہے۔ اس کی علامت یہ ہے کہ سر درد سارے جسم میں درد ہو اگر بچہ روگی ہو تو اس کی وجہ ایک چڑیل ہے جو کہ بچے کو دودھ پلا دیتی ہے اسی وجہ سے بچہ دودھ نہیں پیتا۔ یہاں تک کہ مر جاتا ہے۔ اس کے لئے ہلدی سندور بچے کے بازو پر باندھے اور ایک سفید مُرغی اور سوا پاؤ تِل یا ایک سفید مرغی اور کھوڑا تیل اور سوا ماشہ چاندی کسی غریب کو دے۔

اگر بدھ کے دن بچہ بیمار ہوا ہے تو بیماری کی وجہ دیو ہے۔ اس کے گھر میں کوئی درخت ہے اور اس پر کوئی پریت ہے۔ اسکی نظر لگی ہے۔
علامت :- نابھی اور نابھی کے نیچے درد ہوتا ہے اور سارا جسم کانپتا ہوا معلوم ہو اور نیند نہیں آتی ہے۔

اس کے لئے سوا گز لال کپڑا، تِل، انار کے پھول روگی کے جسم سے اتارا ہوا ایک کپڑا سات سیر گیہوں، سوا سیر پیلا تیل اور ایک مرغی مریض کو دکھا کر کسی غریب کو دیں۔

اگر بچہ روگی ہو تو ڈاین کی نظر لگی ہے۔ اس کے لئے کسی غریب کو دودھ پلا دے۔ اور اگر عورت حاملہ ہے تو بیماری کی وجہ یہ ہے کہ رات کو کسی ضرورت سے اٹھی تھی اس وقت کھڑا اس کی نظر پڑی تھی جس سے وہ ڈر گئی۔

علامت :- پیٹ درد، پیشاب میں بدبو، سوتے میں ڈرے سارے جسم میں کانٹے سے چبھیں۔ اس کے لئے کالے کبوتر کا بچہ مار کر اس کا خون اپنے ناخنوں پر لگا دے اور پھر گرم پانی سے دھو کر اس پانی کو چوراہے پر ڈالے۔

Scanned by CamScanner

بدھوار کی رات کو بیمار ہو تو اس کی وجہ سردی یا ڈر لگنا ہے یا دیو پری کی نظر ہے۔ تھوڑی اجوائن کھا دے۔ اس کے لئے کالا یا سفید کپڑا اور سوا ماشہ چاندی کسی محتاج کو دے۔

اگر ویروار کو بیمار ہو تو روگی کو پندرہ روز تک تکلیف رہے گی۔ روگ کی وجہ ہے کہ کسی پیر کی منت مانی تھی وہ پوری نہیں کی۔

علامت :۔ سر درد، چھاتی میں درد اور پیٹھ میں درد ہو اس کے لئے پرانٹھا پکا کر اور ایک گز کپڑا اور تھوڑی چاندی اور ایک انڈا مرغی کا اور ایک مرغ سفید، سوا پاؤ چاول اور سوا پاؤ سرسوں کا تیل غریب کو دے۔

اگر بالک بیمار ہو تو اس کی وجہ یہ ہے کہ دودھ پلانے والی نے کسی غیر انجان عورت کے سامنے دودھ پلایا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ بچہ دودھ نہ پیوے۔

اس کے لئے ایک چومکھہ دیا آٹے کا بنا دے اور گھی ڈال کر چار طرف اس کی بتیاں جلاوے اور دریا میں چھوڑ دے نمک اور سونٹھ غریب کو دے۔

اگر ویروار کی رات کو روگ ہو تو روگ کا کارن فکر ہے اس کے لئے روگی کے جسم کا پہنا ہوا کپڑا اور سوا پاؤ آٹے کی دو روٹی کسی غریب کو دے۔

اگر شکروار کو بیمار ہو تو اس کی وجہ دیو یا پری ہے کہ رات کے وقت چلتے ہوئے کسی پری کو اس کی چال پسند آ گئی ہے۔

علامت یہ ہے کہ اعضاء میں سستی اور پیروں میں درد ہو۔

Scanned by CamScanner

اس کے لئے سواسیر نمک سواچھٹانک تلوں کا تیل کسی غریب کو دے۔

اگر ویروار کو روگی ہو تو اس دن زُہرہ ستارہ ہے روگی کو گیارہ دن کی تکلیف ہو۔ روگ کی وجہ خون کا دوران تیز رہے۔ کسی جگہ پر خود گرا ہے اور وہیں کوئی جن تھا اس کا دھکا لگا ہے۔

علامت :- جسم میں کمزوری سر میں درد خواب میں ڈرے۔ آنکھیں سرخ ہوں۔ اس کے لئے چوراہے یا مرگھٹ کی مٹی لے کر بکری کے خون میں ترکرکے ایک ماش کے آٹے کا دیوا بنائے اور تھوڑا سندور اور تھوڑی سی ہلدی رکھ کر ان سب اشیاء کو کالے کپڑے میں باندھ کر کوری ہانڈی میں رکھ کر دریا میں ڈالے۔ اور سوا پاؤ آٹے کی روٹی پکا کر سوا پاؤ خالص گھی، تھوڑی سی چاندی اور سوا گز کپڑا سفید کسی غریب کو دے

اور بچہ روگی ہو جائے تو اس کو دیو یا پری کی وجہ سے یا دودھ پینے یا نہانے کی وجہ سے ہے۔

علامت :- سر میں درد، آنکھوں سے پانی نکلنا، چہرہ پیلا پڑ جانا، دودھ نہ پینا۔

کوّے یا مرغ کی دم کے بال لے کر جلادے اور اس کے دھویں سے جسم کو دھونی دیں اور پھر پکا کر غریبوں کو دے۔

اگر شکروار کی رات کو روگی ہو تو اسکی وجہ دیو پری کی ناراضگی ہے۔ تل کا تیل، ماش کی دال، مسور کی دال ایک ڈھائی گھی لگی سفید شکر لگا کر اور سفید کپڑا صدقہ دے۔ اگر کسی کی بیماری کا دن معلوم نہ ہو کہ کس دن بیمار ہوا ہے تو اس کے اور ماں کے ہندسوں کو جوڑ کر سات سے تقسیم کرے اگر ایک بچے تو اتوار اگر دو بچیں تو سوموار اگر تین بچیں تو منگل وار ہے۔

## تہیا بخار

شنی وار کی شام کو چھوٹی دودھی کے پیچھے کی جڑ میں چاول رکھ کر نیوت آوے اور اتوار کے دن سورج نکلنے سے پہلے ہی وہاں جا کر گوگل کی دھونی دے کر جڑ اکھاڑ کر لاوے۔ پھر اس جڑ کو آدمی کے دائیں ہاتھ میں اور عورت کے بائیں ہاتھ میں باندھے تو تہیا بخار جاتا رہے۔

## باری کا بخار مٹانا

سفید دھتورے کی جڑ کو اتوار کے دن اکھاڑ کر مریض کے دائیں ہاتھ میں باندھے تو ایک ہی دن میں باری کا بخار دور ہو۔

## دیگر

منگلوار یا اتوار کو سات عدد لہسن پیس کر اور کالے کپڑے پر رکھ کر مریض کے پیر کے انگوٹھے میں باندھے۔ جب تین گھنٹے گذر جاویں تو اس کو کھول کر چولہے پر پھینک دے تو سردی کا بخار یعنی باری کا بخار دور ہوگا۔

## بچھو کا زہر دور ہو

بچھو کاٹے ہوئے آدمی کے نزدیک بچھو جلانے سے زہر اُترے۔

## حاملہ عورت کی درد دور ہو

بچہ پیدا ہونے سے پیشتر کے درد سے تڑپتی عورت کے کمر میں اگر نیم کی جڑ باندھ دی جائے تو بغیر درد کے بچہ جلد ہو۔

Scanned by CamScanner

## نیند آنے کیلئے

جو آدمی کاک جنگھا کی جڑ کو سر پر رکھ کر سوئے تو اس کو نیند خوب آئے۔

## پردر کا مرض دور ہو

اترا پھالگنی نکشتر میں شمال کی طرف اور پاک جگہ سے ویا گھر نکھی کی جڑ اکھاڑ کر لاوے اور اسی دن عورت کی کمر میں باندھ دے تو مرض دور ہو۔

## مرگی کا دورہ رک جائے

بھیڑیا کی ٹٹی اور اس کی ہڈی مرگی والے کے پاس رکھنے سے دورہ فوراً رک جاتا ہے۔

Scanned by CamScanner

# اندرجال

## بچہ کی ہچکی دور ہو

دودھ پلانے والی ماں یا آیا کے کپڑے میں سے تھوڑا سا کپڑا پھاڑ کر پانی میں تر کر کے بچہ کے ماتھے پر رکھنے سے بچہ کی ہچکی آنا فوراً بند ہو جاتی ہے۔

## چھوٹے بچے کے دانت آسانی سے نکلیں

کپور کی مکیوں مالا بچہ کے گلے میں پہنانے سے بچہ کے دانت آسانی سے نکل آتے ہیں۔

## آدھا سیسی کا درد دور ہو

منگلوار یا اتوار کے دن ادھیکیاری نام کی لکڑی کو تاگے گونتھ کر بائیں کان میں پہنانے سے آدھا سیسی کا درد دور ہو جاتا ہے۔ درد مٹ جانے سے لکڑی کو کان سے نکال کر چوراہے پر پھینک دے

## موٹاپا دور ہو

رانگ کی انگوٹھی ہاتھ میں پہننے سے موٹاپا دور ہوتا ہے۔

Scanned by CamScanner

## بچھو کا زہر اتر جائے

بچھو کے کاٹے ہوئے حصہ پر چڑ چڑے کو چھوا دینے یا جس بچھو نے کاٹا ہو اسے صرف دو تین مرتبہ اس حصہ کو دکھانے سے زہر اتر جاتا ہے۔ جڑی کو دکھا کر چھپا لینی چاہیئے۔

## حمل نہ رہے

اگر صحبت کرتے وقت عورت مینڈک کی ہڈی اپنے پاس رکھے تو کبھی حمل نہ گرے۔

## دانت کا درد نہ ہو

چھوٹے بچہ کے دودھ کے گرے ہوئے دانت کو تعویذ میں منڈھوا کر اپنے پاس رکھے تو دانت میں درد ہر گز نہ ہو۔

## پاگل پن دور ہو

بچھو کا ڈنک، کتے کا ناخن اور چھوئے کا خون۔ ان سب کو اونٹ کے چمڑے میں مڑھ کر تعویز بنا لو۔ پھر اس تعویز کو کسی کے پریم میں پاگل آدمی کو پہنا دو۔ جلد آرام ہو گا۔

## بھوت [illegible] دور ہو

[illegible] پلاش (لکڑی) کی جڑ ہاتھ میں باندھنے سے بھوت اور پریت اور ہر قسم کا بخار دور ہوتا ہے۔

Scanned by CamScanner

# بچوں کے جملہ امراض دور کرنیوالا حیرت انگیز تعویذ

پتھر چور کی جڑ کو تانبے کے تعویذ میں بند کر کے اور اس کو لال دھاگے میں پرو کر اگر بچے کے گلے میں پہنا دیں تو اس سے بچے کو دانت نکالنے میں تکلیف نہ ہوگی پیلے ، ہرے دست بھی بند ہو جائیں گے

## سانپ کاٹنے کا ڈر نہ رہے

آشارہ شکل بکش اتوار کے دن ایشرمول (دھولی برو) کی جڑ دھاگے میں باندھ کر گلے میں ڈال لینے سے سانپ کاٹنے کا ڈر نہیں

## بچہ آسانی سے پیدا ہو

کیلے کی جڑ کو عورت کی کمر میں باندھ دے تو عورت کے بچہ بغیر تکلیف آسانی سے پیدا ہوگا بعد میں کھول کر پھینک دے۔

## مرگی کا دورہ دور ہو

جنگلی سوٴر کا ناخن کو انگوٹھی کی طرح بنوا کر منگلوار کے دن داہنے ہاتھ کی انگلی میں پہنے تو دورہ نہ پڑے۔

## بچہ آسانی سے پیدا ہو

اگر بچہ جننے میں زیادہ تکلیف ہو تو حاملہ عورت کے چوتڑوں پر سانپ کی کینچلی باندھ دے بغیر کسی تکلیف کے بچہ پید ہو جائے گا۔

Scanned by CamScanner

# گرتا ہوا حمل روکنے کیلئے

گھر نیٹی کی جڑ کو کنواری لڑکی کے ہاتھ کا کتا ہوا سوت لپیٹ کر باندھنے سے بچہ جلد پیدا ہوتا ہے۔

# بچہ آسانی سے ہو

چمک پتھر کو کپڑے میں لپیٹ کر عورت کی ران پر باندھنے سے بچہ جلدی اور آسانی سے پیدا ہوتا ہے۔

# دست رک جائیں

سہدیئی کی جڑ کے سات ٹکڑے کر کے لال ڈورے میں لپیٹ کر کمر میں باندھنے سے دست رُک جاتے ہیں۔

# مرگی کا مرض دور ہو

ریشم کے تاگوں میں جاپھل گوندھ کر پہننے سے مرگی کا مرض جلد دور ہو جاتے۔

# ماہواری کی خرابی دور ہو

اگر ماہواری کی خرابی سے عورت کے پیڑو میں درد ہے تو عورت اپنی کمر میں مونجھ کی رسی باندھ کر سو رہے اور صبح اس کو کھول کر چوراہے پر پھینک دے تو ماہواری کی خرابی اور پیڑو کا درد دور ہو۔

Scanned by CamScanner

# عام وشی کرن

برہم ڈنڈی اور پنچ کوٹ پیس کر ان تینوں کے چورن کو پان میں رکھ کر اتوار کے دن جس کو دیا جائے گا وہ ہمیشہ کیلئے اپنا ہو جاتا ہے۔

## ایضاً

برگد کی جڑ کو پانی کے ساتھ پیس کر بھسم ملا کر ماتھے پر تلک لگانے سے سب لوگ وش میں ہو جاتے ہیں۔

لٹ زیرہ کی جڑ کو کپلا گئو کے دودھ کے ساتھ پیس کر تلک لگانے سے تینوں لوگ وش میں ہو جاتے ہیں۔

سہدئی بوٹی کو لاکر چھایا میں خشک کر لیں اور اس کا چورن میں رکھ کر کھلانے سے ساری دنیا کو وش میں کر سکتا ہے۔

گوروچن اور سہدیئی کا تلک لگا کر سب دنیا کو وش میں کر سکتا ہے

گولر کی جڑ گھس کر اسکا تلک لگانے سے آدمی سب کو پیارا ہو جاتا ہے

سفید جڑ اور دیو دالی کی گولی بنا کر منہ میں رکھ کر جو بھی تقریر آدمی کرتا ہے وہ سب کو اپنے بس میں کر لیتا ہے۔

کیسر، سونٹھ، کوٹ، ہڑتال اور مینسل کو باریک پیس کر انگلی سے خوب ملا کر تلک لگا دے تو سب کو وش میں کر لیوے۔

گوروچن، کمل کا پتہ، مال کنگنی اور لال چندن ان کو باریک پیس کر ماتھے پر تلک لگا دے سب کو اپنے بس میں کر لے۔

سفید چرمتی کو لاکر سایہ میں خشک کر لے اور اس کو کپلا گاؤ کے دودھ میں پیس کر تلک لگانے سے تو ساری دنیا بس میں ہو جائے۔

Scanned by CamScanner

سفید چرمتی کو لاکر سایہ میں خشک کرے اور اس کو کپلا گائے کے دودھ میں پیس کر تلک لگانے سے ساری دنیا کو اپنے بس میں کر سکتا ہے۔

سفید مدار کو سایہ میں خشک کر کے کپلا گائے کے دودھ میں پیس کر تلک لگانے سے ساری دنیا کو اپنے بس میں کر سکتا ہے۔

سفید دوب کو پیس کر کپلا گائے کے دودھ میں ملا کر شریر پر لیپ کرنے سے آدمی سب کو اپنے بس میں کر لیتا ہے۔

سفید دوب کو پیس کر کپلا گئو کے دودھ میں پیس کر شریر پر لیپ کرنے سے آدمی سب کو اپنے بس میں کر لیتا ہے۔

گھرت کماری (گھی کوار) گھی کوار کی جڑ اور بھانگ کی جڑ اور بھانگ کے بیجوں کو کپلا گائے کے دودھ میں پیس کر ماتھے پر تلک لگانے سے آدمی سب کو بس میں کر لیتا ہے۔

ہڑتال، اسگندھ، سندور اور ان کو کیلے کے رس میں پیس کر ماتھے پر تلک لگانے سے آدمی سب کو بس میں کر لیتا ہے۔

لٹا زیرہ کے بیجوں کو بکری کے دودھ میں پیس کر ماتھے پر تلک کرنے سے سب کو وشی بھوت کر لیتا ہے۔

پان اور تلسی کے پتوں کو کپلا گائے کے دودھ میں پیس کر ماتھے پر لیپ کرنے سے آدمی سب لوگ کو وشی بھوت کر لیتا ہے۔

## ستری وشی کرن

اتوار کے دن دھتورے کے پھول سالخ پتے اور جڑ کو لے کر اس میں کپور کیسر اور گوروچن سب کو ایک وزن لے کر

